کا تقلیدی صورت پیدا کرتی ہے۔ اسی تقلیدی نوعیت کے سبب اکبر الہ آبادی جیسے اکابر اس سے متفق نہ کر سکے۔

اٹھارہویں صدی سے شروع ہونے والی ماڈرنائزیشن یا جدیدیت سرسید کے عہد یعنی انیسویں صدی پر براہ راست اثر انداز ہوئی اور سرسید جیسی شخصیت کی ریفارمیشن میں اس کا خاصا عمل دخل موجود ہے۔ اسی عمل دخل نے رسالہ تہذیب الاخلاق اور سائنٹفک میگزین جیسے رسائل کا اجرا کرایا اور تعلیم یا علم کے فنکشنل روپ کو ابھارنے میں بنیاد کا کام کیا۔ یہی وجہ ہے کہ اردو دلی کی محاوراتی اور لکھنؤ کے آرائشی دربار سے نکل کر تمدن کی طرف خراماں خراماں چل پڑی۔ سرسید کا اردو پر یہ احسان دائمی نوعیت کا ہے۔ بیسویں صدی میں جدیدیت ہر شعبۂ حیات پر اثر انداز ہوتی نظر آتی ہے۔ ۱۹۱۴ء کی عالمی جنگ کے بعد اس میں مزید تیزی آئی اور دنیا مادیت پسندی کی طرف تیزی سے بڑھنے لگی۔ بدلتی ہوئی صورت حال یا نئے نظریات کی یلغار کہ جو ہر شعبۂ حیات پر اثر انداز ہو رہی ہو تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ زبان ان اثرات سے محفوظ رہ سکتی۔ انہی اثرات نے اردو پر بھی خاطر خواہ اثر ڈالا اور بیسویں صدی کی اردو ناصر نذیر فراق کی دہلویت کے حصار سے بہت دور نکل آئی اور اب ادب اور زندگی کے رشتے تلاش کیے جانے لگے۔ سرسید اپنے اظہار میں مقصدیت یا افادیت کے قائل تھے تو آنے والے دنوں میں اردو کا انداز عصر فضا نے تبدیل کیا اور زبان کا اطلاقی روپ زیادہ سے زیادہ اجاگر ہوتا چلا گیا۔ اطلاقی روپ ان معنوں میں اہم قرار پایا کہ جب سماجی زندگی مادیت یا سائنسی ایجادات سے براہ راست مستفید ہونے کے لائق ہو جاتی ہے تو پھر زبان بھی اس استفادے کے اظہار پر قادر ہو جاتی ہے۔ یہی کچھ اردو کے ساتھ معاملہ رہا چاہے وہ نظریاتی سطح پر عمرانی، جمالیاتی، نفسیاتی، مارکسی یا سائنسی ہو۔ بیسویں صدی کے منظر نامے میں تین اہم باتیں ہیں۔ ۱۹۱۴ء، ۱۹۳۹ء کی عالمی جنگیں اور ۱۹۴۷ء کی تقسیم۔ ان تینوں واقعات نے بالواسطہ یا بلاواسطہ اردو پر اثر ڈالا۔ تقسیم ہند بالخصوص اردو کے اس پس منظر کی نشاندہی کرتی ہے کہ اس کے ساتھ اس کے چاہنے والوں نے تعصب برتا۔ ہندی اردو معرکوں کے پیچھے سیاست اقتدار اور حربوں کی کارفرمائی صاف نظر آتی ہے۔

تقسیم کے بعد علاقائی زبانوں کو لا کھڑا کیا۔ اردو کے وجود کو ختم کرنے کی کوششیں

کرتا۔ یہ ساری صورت حال مذکورہ تعصبات اور اقتدارانہ حربوں کی طرف پنجہ آزمائی کے سوا کچھ نہیں۔ یہ وہ زبان ہے کہ جو برصغیر کے رہنے والوں کی فطرت سے ہم رنگ ہے نیز فطری اصولوں پر پرورش پاکر جوان ہوئی پھر اسے غیر فطری انداز سے کس طرح ختم کیا جا سکتا ہے۔ یہ زبان ہندو پاک کے لوگوں کے دلوں کی آواز ہے اور بیسویں صدی کے اختتامی سالوں میں جب کہ سرسید کی صد سالہ یوم وفات ہے اپنے قدموں پر اس طرح کھڑی ہے کہ جیسے کوئی برگد کا درخت جس کی جڑیں اس قدر پھیلی ہوئی ہیں کہ اکھاڑنے سے بھی نہیں اکھڑ سکیں۔

اکیسویں صدی کی سرگوشیاں بڑھتی جا رہی ہیں کہ میں اب آئی اب آئی۔ اردو اکیسویں صدی سے ہمکلام ہے کہ کیا ہوا اگر میری سر پرستی انگریزی کی طرح نہ ہو سکی
میں کسی فاتح قوم یا ترقی یافتہ ممالک کی نمایندگی نہیں کرتی۔ اس کے باوجود
کہ مجھے دنیا میں بولی جانے والی تیسری بڑی زبان کا درجہ حاصل ہے بہتر ہے
ماہرین معاشیات اور عصری علوم و فنون کے علمبردار دوں کی نظر پڑ ہی جائے گی
طرح اپنائیں گے کہ جیسے ماضی میں انگریزوں نے لاطینی کو چھوڑ کر انگریزی کو اپنایا تھا۔ ◆◆

# اس شمارے میں

| | | | |
|---|---|---|---|
| عنایت اللہ دہلوی | مولوی عبدالحق | | جواہر لال نہرو |
| سید عابد حسین | محمد مجیب | آل احمد سرور | شیخ محمد اکرام |
| سید فرخ جلالی | انور معظم | | مشیر الحق |

| | |
|---|---|
| پروفیسر سید الظفر چغتائی | علی گڑھ |
| پروفیسر مسعود علی اختر ہاشمی | جامعہ ملیہ اسلامیہ |
| پروفیسر شان محمد | علی گڑھ مسلم یونیورسٹی |
| پروفیسر ظفر احمد نظامی | جامعہ ملیہ اسلامیہ |
| پروفیسر ابوالکلام قاسمی | علی گڑھ مسلم یونیورسٹی |
| پروفیسر شاہ محمد وسیم | علی گڑھ مسلم یونیورسٹی |
| پروفیسر اختر الواسع | جامعہ ملیہ اسلامیہ |
| ڈاکٹر شوکت اللہ خاں | جامعہ ملیہ اسلامیہ |
| ڈاکٹر اشفاق محمد خاں | لکھنؤ |
| ڈاکٹر الطاف احمد اعظمی | جامعہ ہمدرد، دہلی |
| جناب معین الدین | جامعہ ملیہ اسلامیہ |
| جناب محمد مہدی | دہلی |
| جناب خورشید اکبر | پٹنہ |
| جناب صفدر امام قادری | پٹنہ |
| جناب الطاف حسین خاں شروانی | فتحپور، یو۔پی |
| جناب افضال الرحمٰن | جامعہ ملیہ اسلامیہ |
| جناب سید محمد احمد | علی گڑھ |
| ڈاکٹر تجمل حسین خاں | جامعہ ملیہ اسلامیہ |
| محترمہ معصومہ میر | |

RNI No. Del/1443/60/85 Regd. No. DL-16025/94
Vol. 95 Nos. 7 - 12 July - Dec., 1998
THE MONTHLY JAMIA
Jamia Nagar, New Delhi - 110025

ہماری باتیں ہی باتیں ہیں سیّد کام کرتا تھا

نہ پوچھو فرق جو ہے کہنے والے کرنے والے میں

اکبر الہ آبادی